مقیم رہے جب آپ کا وصال ہوا تو آپ کی عمر 60 سال تھی' اُس وقت آپ کے سر مبارک اور داڑھی مبارک میں بیس سفید بال بھی نہیں تھے۔

**6787** - اقوالِ تابعین: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ، عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ قَالَ: سَأَلْتُ عُرْوَةَ بْنَ الزُّبَيْرِ: كَمْ اَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَكَّةَ؟ قَالَ: عَشْرَ سِنِينَ قَالَ: قُلْتُ: فَاِنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ: بِضْعَ عَشْرَةَ قَالَ: كَذَبَ، اِنَّمَا اَخَذَهُ مِنْ قَوْلِ الشَّاعِرِ، قَالَ عَمْرُو بْنُ دِينَارٍ: فَمَقَتُّ عُرْوَةَ حِينَ كَذَّبَهُ

* * عمرو بن دینار بیان کرتے ہیں: میں نے عروہ سے دریافت کیا: نبی اکرم ﷺ مکہ میں کتنا عرصہ مقیم رہے تھے؟ انہوں نے جواب دیا: دس سال! میں نے دریافت کیا: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما تو یہ کہتے ہیں: دس سے کچھ زیادہ سال رہے تھے' تو انہوں نے جواب دیا: وہ غلط کہتے ہیں' اُنہوں نے اسے شاعر کے قول سے حاصل کیا ہوگا۔

عمرو بن دینار کہتے ہیں: جب عروہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو غلط قرار دیا' تو میں اُن کی طرف دیکھتا رہ گیا (یا یہ مطلب ہے: میں نے اُنہیں گھور کر دیکھا)

**6788** - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنْ مَعْمَرٍ قَالَ: اَخْبَرَنَا مُخْبِرٌ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ، اَنَّ عَلِيًّا مَاتَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَسِتِّينَ

* * امام محمد باقر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا' اُس وقت اُن کی عمر 65 برس تھی۔

**6789** - آثارِ صحابہ: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ، عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ اَبِيهِ عَلِيٍّ، اَنَّ عَلِيًّا، قُتِلَ وَهُوَ ابْنُ ثَمَانٍ وَخَمْسِينَ

* * امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ' امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے حوالے سے یہ بات نقل کرتے ہیں: جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا اُس وقت ان کی عمر 58 سال تھی۔

**6790** - حدیثِ نبوی: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ اَبِي الْحُوَيْرِثِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَاتَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَسِتِّينَ سَنَةً، وَاَبُو بَكْرٍ بِمَنْزِلَتِهِ، وَعُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ ابْنُ سِتٍّ وَخَمْسِينَ، وَعُثْمَانُ ابْنُ اِحْدَى وَسِتِّينَ "

* * حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: جب نبی اکرم ﷺ کا وصال ہوا' تو آپ کی عمر 65 سال تھی' حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بھی اتنی ہی عمر تھی' حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی عمر بھی 65 سال تھی' حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی عمر 61 سال تھی۔

**6791** - حدیثِ نبوی: عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ، عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَاتَ عَلٰى رَاْسِ ثَلَاثٍ وَسِتِّينَ " قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: وَقَالَتْ عَائِشَةُ: وَتُوُفِّيَ اَبُو بَكْرٍ عَلٰى رَاْسِ ثَلَاثٍ، قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: وَمَاتَ عُمَرُ عَلٰى رَاْسِ خَمْسٍ وَخَمْسِينَ

* سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال 63 سال کی عمر میں ہوا۔

ابن شہاب بیان کرتے ہیں: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا انتقال بھی 63 سال کی عمر میں ہوا تھا۔

ابن شہاب بیان کرتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا انتقال 55 سال کی عمر میں ہوا تھا۔



6791-صحيح البخاری - كتاب المناقب' باب وفاة النبی صلى الله عليه وسلم - حديث:3364' صحيح مسلم - كتاب الفضائل' باب كم سن النبی صلى الله عليه وسلم يوم قبض ؟ - حديث:4435' صحيح ابن حبان - كتاب التاريخ' ذكر البيان بان هذا العدد المذكور فی خبر انس لم يرد - حديث:6479' السنن الكبرى للنسائی - كتاب وفاة النبی صلى الله عليه وسلم' ذكر الاختلاف فی سن رسول الله صلى الله عليه وسلم - حديث:6888' مشكل الآثار للطحاوی - باب بيان مشكل ما اختلف فيه اصحاب رسول الله صلى الله' حديث:1669' مسند احمد بن حنبل - مسند الانصار' المستدرك من مسند الانصار - حديث السيدة عائشة رضی الله عنها' حديث:24093' مسند ابی يعلى الموصلی - مسند عائشة' حديث:4552' المعجم الكبير للطبرانی - سن ابی بكر وخطبته ' حديث:25' الشمائل المحمدية للترمذی - باب ما جاء فی سن رسول الله صلى الله عليه' حديث:371

علمِ تصوّف و اخلاقیات کے عظیم ترین ماخذ کا آسان اور عام فہم ترجمہ

# تہذیب احیاء العلوم

شیخ الانام حجۃ الاسلام امام ابو حامد محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ و تخریج، تہذیب و تحشیہ

صوفی محمد عبد الستار طاہر مسعودی


شبیر برادرز ® زبیدہ سنٹر ۴۰، اردو بازار لاہور
فون: 042-37246006
E-mail: shabbirbrother786@gmail.com

